www.picktorrent.com

ٹورنٹ کے متعلق چند اہم اصطلاحات۔

ذیل میں دی گئی اصطلاحات کا جاننا ٹورنٹ استعمال کرنے والوں کے لیے ضروری ہے۔

Seeders: اس سے مراد ہے وہ لوگ جو کسی فائل کو اپلوڈ کرتے ہیں۔

Leechers: اس سے مراد ہے وہ لوگ جو کسی فائل کو ڈاونلوڈ کرتے ہیں۔

Peers: اس سے مراد ہیں جو کسی فائل کو بیک وقت ڈاونلوڈ اور اپلوڈ کرتے ہیں۔

Trackers: ۔اس سے مراد ہے نگرانی کا نظام جو یہ چیک کرتا ہے کہ کس ممبر کو پاس فائل مکمل ہے اور کس کے پاس ادھوری؟

Sharing Ratio: یہ بہت اہم چیز ہے۔ ریشو سے مراد ہر یوزرز نے جتنی مقدار میں فائل کا مکمل یا ادھورا حصہ ڈاونلوڈ کیا ہے۔ اسے اتنا حصہ دوسروں سے ساتھ بھی شیئر کرنا چاہیے۔ یعنی اتنی مقدار میں مطلوبہ فائل اپلوڈ کرنی چاہیے۔

ٹورنٹ سے متعلق چند ضروری باتیں۔۔۔

ا: یہ ممکن ہے کہ جب آپ کوئی ٹورنٹ کلائنٹ سافٹ ویئر انسٹال کریں تو اس کے ساتھ کوئی سپائی ویئر یا ٹروجن بھی انسٹال ہو جائے۔ لہذا ہمیشہ مستند سائٹس سے ہی سافٹ ویئر انسٹال کریں۔

۲: آپکے ریشو کا تناسب 1:00 ہونا چاہیئے اگر یہ اس سے کم ہو تو بعض ویب سائٹس آپ کو بلاک کر دیں گی۔

## کرنے کا کام

عفان المجاہد

http://www.thinkexist.com

اس ویب سائٹ پر آپ ہزاروں کی تعداد میں مشہور شخصیات کے اقوال زریں پڑھ سکتے ہیں۔ اس ویب سائٹ کے پہلے صفحے پر روزانہ دس بہترین مشہور شخصیات کے اقوال رکھے جاتے ہیں۔ یہاں مختلف اقوال پر مضامین بھی رکھے گئے ہیں۔ اور سب سے بڑی بات یہ کہ اگر آپ یہاں اقوال رکھنا چاہتے ہیں تو وہ بھی رکھ سکتے ہیں۔ تو کیا خیال ہے دوستو! اگلے ماہ تک کرنے کا کام یہ ہے اس سائٹ پر صحابہ کرامؓ کے اقوال اور قائدین کے اقوال نظر آنے چاہیے!!!

ماہنامہ
ابلاغ حق
آن لائن

## ابلاغ حق کے سرپرست فضیلۃ الشیخ حضرت اسامہ رضوان دامت برکاتہم

(جنرل سیکریٹری عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت سرگودھا) کا ختم نبوت نمبر پر خصوصی پیغام

عقیدہ ختم نبوت دین اسلام کی بنیاد اور مسلمانوں کا اجماعی مسئلہ ہے۔اس پر صحابہ کرام کے دور سے اجماع چلا آرہا ہے۔ختم نبوت دین اسلام کی اساس و بنیاد ہے۔کسی بھی جگہ کی مضبوطی اس کی بنیاد پر منحصر ہوتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ اسلام کی خاطر جتنی بھی جنگیں ہوئیں۔ان میں شہید صحابہ کرام کی تعداد دو سو سے ڈھائی سو کے اندر ہے۔جبکہ منکر ختم نبوت مسلیمہ کذاب کے خلاف جو جنگ ہوئی اس میں شہید صحابہ کی تعداد بارہ سو ہے۔جن میں سات سو جید حافظ ،قاری اور عالم تھے۔جس سے واضح ہوجاتا ہے کہ عقیدہ ختم نبوت کا تحفظ کتنا ضروری ہے۔

آج کل قادیانیت کی سرگرمیاں بڑے زور وشور سے جاری ہیں۔خاص طور پر جو لوگ دین سے غافل ہیں ان کا آسانی سے شکار ہوجاتے ہیں۔آج کل انٹرنیٹ پر بھی یہ لوگ مختلف طریقوں سے اپنا جال پھیلائے ہوئے ہیں ۔اور انٹرنیٹ پر ان کو لگام دینے کے لئے کوئی خاطر خواہ کام بھی نہیں ہو پارہا۔صرف ویب سائیٹ بنا کے فریضے کی ادائیگی تصور کرلینا بہت بڑی غلط فہمی ہے۔انٹرنیٹ پہ بھی ان کے تعاقب کی بھرپور ضرورت ہے۔ورنہ ہم کل روزِ محشر نبی کریم ﷺ کو کیا منہ دکھائیں گے۔آیئے !ختم نبوت پر اپنا بھی ایمان مضبوط کریں اور دوسروں کو بھی اس فتنہ سے آگاہ کریں۔

## روحانیت میں اجتماع

فرمایا:’’مادی چیزوں میں تغیر اور انتشار ہوتا ہے‘ روحانیت میں قدرتی طور پر اجتماع ہوتا ہے اور دارالعلوم کی بنیاد روحانیت پر ہے۔مادہ کا خاصہ ہی تغیر ہوتا ہے اور روحانیت میں ایسا نہیں ہوتا۔ایک شیخ کے مرید اور ایک استاد کے شاگرد قدرتی طور پر مجتمع اور آپس میں جڑے رہتے ہیں‘‘۔

## دارالعلوم کی روحانی اولاد

فرمایا:’’مجھے یاد ہے کہ ایک مرتبہ میں نے مولانا حبیب الرحمٰن صاحب سے ذکر کیا کہ بریلی میں ایک مدرس ہیں جو دارالعلوم کے نمایاں فاضل ہیں۔انہیں دارالعلوم میں بلالیں‘ مولانا خاموش رہے‘ چپ ہوگئے۔تین دفعہ عرض کیا گیا پھر عرض کیا کہ آپ کیوں رکاوٹ کرتے ہیں؟ فرمایا کہ ان کو بلانا غلط ہے‘ اس لئے کہ جو فاضل جہاں بیٹھا ہے وہاں دارالعلوم دیوبند قائم ہے اسی طرح گویا ہر شہر اور ہر قصبہ میں دارالعلوم قائم ہے۔یہ دارالعلوم دیوبند کی وسعت ہے‘ آپ فاضل کو بلا کر دارالعلوم کے دائرے کو سمیٹ کر محدود کررہے ہیں اور میں سمیٹنا نہیں چاہتا ہوں یہ ساری روحانی اولاد دارالعلوم کی ذریت ہے‘‘۔

(ملفوظات حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحب بحوالہ جواہر حکمت)




# بغل میں چھری منہ میں رام رام۔۔۔!!!

## حمزہ عابد کی حقائق سے بھرپور چشم کشا رپورٹ

عالم کفر ہمیشہ سے مسلمانوں کو گمراہ کرنے کے لئے کئی زاویوں سے حملہ آور ہے۔آج کے دور کا مؤثر ترین ہتھیار انٹرنیٹ ہے جس کے ذریعے عالم کفر اپنی سازشوں میں مشغول ہے۔قادیانی لابی انٹرنیٹ پہ بھی اپنے اسی مخصوص انداز میں مسلمانوں کو گمراہ کرنے کی کوشش میں مصروف ہے جس طرح سرعام دھوکہ دہی سے اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کر کے یہ طبقہ لوگوں کو ورغلاتا ہے۔جس کی سب سے بڑی مثال ان کی مشہور زمانہ ویب سائٹ www.alislam.org ہے۔اس ویب سائٹ کے حوالے سے تو اب لوگوں کو کافی حد جان چکے ہیں، اور محتاط بھی ہو گئے ہیں۔مگر قادیانی مکار وں نے لوگوں کو گمراہ کرنے کا ایک نیا طریقہ ڈھونڈ لیا ہے۔اور افسوس ناک بات یہ ہے کہ بے شمار سادہ لوح مسلمان اس جال میں تیزی سے پھنس رہے ہیں مگر ان کو خبردار کرنے والا کوئی نہیں۔۔۔!!!

آپ نے فیس بک کا نام تو سنا ہوگا۔پاکستان کا تقریباً ہر نوجوان صرف فیس بک سے واقف ہی نہیں بلکہ اس کو استعمال بھی کرتا ہے۔فیس بک پہ لوگ روزانہ اپنے خیالات تصاویر اور ویڈیوز کے ذریعے ایک دوسرے سے بیان کرتے ہیں۔ادیب لوگ اپنی ادبی نگارشات فیس بک پہ پیش کرتے ہیں اور شاعر لوگ اپنی شاعری سے لوگوں کو محظوظ کرتے ہیں۔قادیانی گروپ نے فیس بک پہ لوگوں کی شاعری کی طرف دلچسپی کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنا جال شاعروں کی صورت میں پھیلا دیا ہے۔اپنی شاعری کے ذریعے لوگوں کو اپنی طرف راغب کر کے اپنے مذہب کی تبلیغ کرنے والے یہ بے ایمان، خبیث اور لعنتی لوگ بظاہر اپنے آپ کو مسلمان شو(Show) کرتے ہیں۔اپنے آپ کو مذہبی جنونیت سے بیزار اور معتدل سمجھنے والے مسلمان ادبی حلقے ان قادیانی شاعروں کو بھرپور تحفظ دینے اور سپورٹ کرنے میں پیش پیش ہیں۔فیس بک کے ایک ادبی گروپ میں ایسے ہی ایک قادیانی اپنے مخصوص انداز میں اپنے نظریات پھیلانے میں مشغول تھا۔تو راقم الحروف نے اس گروپ کی انتظامیہ کو اس حوالے سے متنبّہ کیا، تو الٹا مجھ پہ اعتراضات کا بازار گرم کر دیا گیا کہ تم لوگ بغیر کسی ثبوت کے ان لوگوں کے خلاف تنقید کرتے رہتے ہو۔اس قادیانی شاعر نے بھی واویلا شروع کر دیا کہ ہم ادبی لوگ ہیں، ہمارا مقصد صرف ادب کی ترویج ہے۔یہ ہم پہ الزام ہے کہ ہم لوگ اپنے مذہب کی تبلیغ کرتے ہیں۔راقم خاموش ہو گیا، اور کچھ عرصہ بعد جناب شاعر کے ساتھ پرائیویٹ چیٹ میں انہوں نے جس طرح خود اپنی زبانی اپنی اصلیت واضح کی۔وہ ان لوگوں کے لئے لمحہ فکریہ ہے جو ان دھوکے باز قادیانی ٹولے کی صفائیاں پیش کرنے میں مشغول رہتے ہیں۔میں آپ کو ایک اور دلچسپ بات بھی بتاتا چلوں کہ یہ قادیانی ٹولہ صرف اپنی شاعری کے

ذریعے ہی لوگوں کو نہیں ورغلاتا، بلکہ اپنے آپ کو مسلمان ظاہر کرنے کے لئے بعض اوقات نعتیہ کلام پیش کر کے بھی دھوکہ دینے میں مصروف ہے۔ سادہ لوح مسلمان ان کے نعتیہ کلام بڑی عقیدت و محبت سے پڑھ کے ان کے دلدادہ ہو جاتے ہیں۔ جس کا ثبوت ان لوگوں کے نعتیہ کلام کے نیچے لوگوں کے بھیجے ہوئے تاثرات (Comments) ہیں۔ اپنے مداحوں کو پرائیویٹ چیٹ میں اپنے مذہب کی تبلیغ ان کا مشن ہے۔ ان کو بے نقاب کرنے کے لئے ہم نے بڑی محنت سے ان کے ایک بدنام زمانہ شاعر سے سب کچھ اگلوایا۔ اور اس کی ساری تصاویر محفوظ کیں۔ تاکہ آپ کو دکھایا جا سکے۔ اس کے ساتھ ہونے والی گفتگو میرے پاس اکاؤنٹ میں بھی محفوظ ہے۔

Abdul Jaleel Ebad
www.facebook.com/profile.php?id=100000750704354&sk=info
facebook Search Home Profile Account
Abdul Jaleel Ebad
Lives in Hamburg, Germany · Married · Born on September 1
Message Poke
Wall
Info
Photos (7,734)
Friends
Friends (4984)
Razeen Khan
Shahzad Shah
Tahir Mumtaz
Basharat Ali Sharar
Sports
Favorite Teams — WorldCup 2011 Updates
Arts and Entertainment
Music — Hadiqa Kiani
Television — Rah-e-Huda, Express News
You and Abdul Jaleel — See Friendship
8 Photos of You and Abdul Jaleel
Sponsored — Create an Ad
New Pakistan — Pakistan is at crossroads. Jihadi or Jinnah? Our future is ours to choose…
Like · Haroon Butt likes this.
Tehulka Filmed Entertainment — Salman Khans BODYGUARD - The Biggest film of the year now playing in cinemas across PAKISTAN on EID. Also starring Kareena Kapoor.
Like · Shah Xaib likes this.
Speak For Change — Is this the symbol of change in Pakistan? Share your views. Start by clicking LIKE
Ahmad Yar Lahori · Tanzeem Talaba E … · Chat (31)
start · Abdul Jaleel Ebad - G... · qadianiat3 - Paint · EN · 2:57 PM



یہ عبدالجلیل عباد ہے۔ سرگودھا سے ائیر فورسز سے ریٹائرڈ یہ افسر آج کل جرمنی میں مقیم ہے۔ فیس بک پہ اس شخصیت کی فرینڈ لسٹ میں 4000 سے زائد لوگ ہیں۔ اپنی شاعری کے ذریعے لوگوں کو گمراہ کرنے والے ٹولے میں یہ بھی شامل ہے۔ ادبی شاعری اور نعتیہ شاعری کے ذریعے اپنے مداح بنا کر قادیانیت کی تبلیغ اس کا بھی شیوہ ہے۔

جمیل الرحمن

ہماری اس سے بات چیت ہوئی تو ہم نے پوچھا کہ آپ کو فیس بک پہ اپنے فینز میں بھی اپنے مذہب کی بات کرنی چاہیے۔اس کا کہنا تھا:''میں کبھی کبھی کرتا رہتا ہوں۔مگر ہمارے خلاف اتنا جھوٹ پھیلایا گیا ہے کہ اکثر لوگ بات ہی نہیں سنتے۔'' ہم نے مزید تفشیش کرتے ہوئے پوچھا کہ فیس بک پہ آپ اپنی پروفائل میں اپنے مذہب کا اظہار کیوں نہیں کرتے؟۔اس کا جواب تھا:''شروع میں بتاتا تھا مگر لوگوں میں اتنا تعصب ہے کہ لوگ گالیاں اور گندی زبان حضرت مرزا صاحب کے بارے میں استعمال کرتے تھے۔اس لئے اب کھل کر اظہار نہیں کرتا۔'' ثبوت کے لئے سکرین شاٹس دیکھیے جو ہم نے ساتھ ہی محفوظ کر لئے تھے۔

Messages
www.facebook.com/messages/?action=read&tid=id.156087877803405
facebook
Hamza Abid
Edit My Profile
Abdul Jaleel Ebad

Abdul Jaleel Ebad — August 23
hmari website hai Al Islam.org ues par har kisam ki tafseel mil sakti hai

Hamza Abid — August 23
sir wo to theek ha... pr aap ko apne fans ma to baat krni chahiay.....
humain to alislam.org ka b nae pata tha\
aap ne btaya to pata chala\

Abdul Jaleel Ebad — August 23
men kabi kabi karta rehta hoon, mager hmaray khilaaf itna ziyada jhoot phliya giya hai kay akser loog baat hi nahi suntay
men abi apni wall par videos lagata hoon ,tum zaroor dakhna

Hamza Abid — August 23
sir jo aap k fans hain wo to sunty hain na!!!!
ok

Abdul Jaleel Ebad — August 23
hadaiyet tu khuda ki taref say aati hai
men apni shairy men bi isharoon men paghaam daita rehta hoon
tum 2 mint wait karo

Hamza Abid — August 23
ok

Abdul Jaleel Ebad

Write a reply...

اپنی شاعری کو محض ادبی کہہ کر لوگوں کو قادیانیت کی تبلیغ کرنے والا بدنام زمانہ شاعر خود اعتراف کر رہا ہے کہ وہ اپنی شاعری میں بھی پیغام دیتا ہے۔

قارئین کرام!اس دھوکے باز ٹولے کا جمیل الرحمٰن، عبدالمومن خواجہ، خالد ملک ساحل بھی حصہ ہیں۔آپ خود بھی ان سے بچیں اور دوسروں کو بھی ان کے فریب سے آگاہ کریں۔آخر میں ایک اور خطرناک بات بھی آپ کو بتاتا چلوں کہ اس دھوکے باز ٹولے میں کچھ ایسے خبیث بھی شامل ہیں جنہوں نے ''ختم نبوت'' کے نام سے اپنی آئی ڈیز بنا رکھی ہیں۔جن میں سے ایک آئی ڈی کا سکرین شاٹ پیش ہے۔




قارئین کرام! انٹرنیٹ کی دنیا میں قادیانی نیٹ ورک کی کاروائیوں کی یہ چند ایک مثالیں ہیں۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ سب کچھ ہو رہا ہے اور ختم نبوت اکیڈمیز کے ناموں سے انٹرنیٹ پر ختم نبوت کے کام کا شور ڈالنے والے معزز ذمہ داران کدھر ہیں؟؟؟

[redacted]

## مریض کے لئے اجر و ثواب

حدیث پاک میں آیا ہے کہ جب کوئی بندہ بیمار پڑ جاتا ہے تو اللہ رب العزت فرشتوں کو حکم دیتے ہیں کہ اس مریض کے منہ سے کراہنے کی جو آواز نکل رہی ہے یعنی ''ہوں ہوں'' ہر ہر مرتبہ کراہنے پر سبحان اللہ کہنے کا اجر لکھا جائے۔ اور اگر درد کی وجہ سے وہ مریض چیخنے لگے تو فرشتوں کو حکم ہوتا ہے کہ تم لا الٰہ الا اللہ پڑھنے کا اجر اس کے نامۂ اعمال میں لکھو۔ جب وہ مریض سانس لیتا ہے تو ہر ہر سانس کے بدلے اللہ کے راستے میں صدقہ کرنے کا اجر اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جاتا ہے۔ جب وہ مریض بستر پر سوتا ہے تو بستر پر لیٹنے سے اس کو اس طرح اجر دیا جاتا ہے جس طرح کہ مصلے کے اوپر کھڑے ہو کر تہجد پڑھنے والے کو اجر دیا جاتا ہے اور جب وہ آدمی اپنی بیماری اور تکلیف کی وجہ سے کروٹ بدلتا ہے تو اس کو اللہ رب العزت کے راستے میں دشمن پر پلٹ پلٹ کر حملے کرنے کا اجر دیا جاتا ہے۔

# انٹرنیٹ پر ہزاروں اسلامی ویب سائٹس موجود ہیں




www.darsequran.com
www.kr-hcy.com
www.alitehaad.org
www.rangonoor.com
www.khatmenubuwwat.org
www.zadulfirdous.com
www.binoria.org
www.e-iqra.info











اہلِ حق کی یہ الگ الگ کام کرنے والی ویب سائٹس اگر اکٹھی ہو جائیں تو انٹرنیٹ پہ بکھرا ہوا شیرازہ بن جائے ایک مربوط نیٹ ورک

جو باطل کی نیندیں حرام کردینے کے لئے کافی ہے










دیکھتے ہیں اس نیک کام میں پہل کون کرتا ہے؟؟؟

# فیس بک پہ کسی پیج کے متعلق رپورٹ کرنا

سہیل ذوالفقار

فیس بک کو کون نہیں جانتا۔آج کل تو ہر طبقہ فیس بک کا استعمال کرتا ہے۔بعض اوقات فیس بک پہ ایسے pages یا ID's نظر آتی ہیں جو کہ یا تو اسلام کے خلاف زہر اگل رہے ہوتے ہیں یا بے حیائی پھیلا رہے ہوتے ہیں، آپ کسی بھی ایسی غلط چیز کو فیس بک پہ دیکھیں تو اسے رپورٹ (Report) ضرور کریں۔سوال یہ ہے کہ رپورٹ کرنے کا فائدہ کیا ہے؟دراصل جب آپ کسی غلط چیز کو رپورٹ کرتے ہیں تو فیس بک انتظامیہ کے پاس وہ شکایت جاتی ہے۔اب فیس بک انتظامیہ یہ دیکھتی ہے کہ اگر بہت سارے لوگوں نے ایک ہی شکایت کی ہے۔تو فیس بک کی طرف سے اس پیج یا آئی ڈی کو بند کر دیا جاتا ہے۔اب رہ گیا سوال کہ کسی پیج کو رپورٹ کرنا کیسے ہے تو آیئے دیکھتے ہیں۔

1۔سب سے پہلے وہ پیج کھولیں، جو غلط ہے اور آپ اس کے متعلق فیس بک انتظامیہ کو بتانا چاہتے ہیں۔




2۔اب اس پیج کے آخر میں بائیں طرف آپ کو کچھ آپشنز (Options) دکھائی دیں گے۔ان میں سے رپورٹ پیج (Report Page) کا آپشن کا انتخاب کریں۔

Create a Page
Add to My Page's Favorites
Get Updates via SMS
Get Updates via RSS
Unlike
Report Page
Share

3۔اب آپ کے سامنے ایک باکس آئے گا۔اس میں مختلف آپشنز ہیں۔

Yes, This Page is about me or my Friend یعنی" مجھے اس پیج کے متعلق اپنے یا



اپنے دوست کے حوالے سے شکایت ہے"۔اس میں دو آپشنز آپ کے پاس ہیں۔ پہلے کا مطلب ہے کہ یہ پیج مجھے تنگ کررہا ہے۔ دوسرے کا مطلب ہے کہ میرے دوست کو تنگ کررہا ہے۔Harassing کہتے ہیں حراساں کرنے کو، ڈرانے کو یا تنگ کرنے کو۔اس میں کوئی ایک آپشن کا انتخاب کرلیں۔

یادوسرا آپشن ہےNo, This page is something elseاس میں سے کسی ایک آپشن کا انتخاب کرنا ہوتا ہے۔

☆Spam or scamیعنی کوئی سکینڈل وغیرہ۔

☆Hate Speechیعنی متفرانہ تقریر۔اس پہ کلک کرنے دیگر آپشن بھی آتے ہیں ان میں سے کسی ایک کا انتخاب کرنا ہوتا ہے۔

☆violence or harmful behavior یعنی تشدد یا خطرناک رویہ۔اس پہ کلک کرنے دیگر آپشن بھی آتے ہیں ان میں سے کسی ایک کا انتخاب کرنا ہوتا ہے۔

☆ sexually explicit contentیعنی جنسی طور پر واضح مواد

☆Duplicate or miscatagrized Pageیعنی نقل یا نامناسب درجہ بندی والا صفحہ۔

اس میں سے اس آپشن کا انتخاب کیا جاسکتا ہے جس قسم کی شکایت ہے۔اس کے بعدContinue پہ کلک کردیں۔

4۔اس کے بعد ایک نیا باکس آئے گا۔اس میںReport to Facebook پہ کلک کریں۔اور پھر Continue پہ کلک کریں۔

**What You Can Do**

Learn about the Facebook Community Standards.

Report to Facebook — Continue — Cancel

5۔ OK پہ کلک کریں۔آپ کا مطلوبہ پیج کی رپورٹ فیس بک کو ہوچکی ہے۔

**Thanks For Your Report**

Learn more about how to handle harassment in our Family Safety Center.

Okay

ماہنامہ ابلاغ حق بعض ناگزیر وجوہات کی بنا پر وقت پر منظر عام پر نہ آسکا، جس کے لئے ادارہ اپنے معزز قارئین سے معذرت خواہ ہے۔

# ''اسلامیت'' اور ''لامذہبیت'' کی کشمکش

یوں تو عصرِ حاضر کا جس پہلو سے بھی جائزہ لیا جائے تاریخِ انسانی میں اہمیت کا حامل نظر آتا ہے لیکن اسلامی تاریخ کے چودہ سو سال میں یہ وہ منفرد دور گزر رہا ہے جس میں اسلام کے مدمقابل تمام ادیان، قومیں اور تہذیبیں اس بات پر متفق و متحد نظر ہو چکی ہیں کہ موجودہ انسانی معاشرے کو اسلامی اثرات سے بچانے کے لیے لامذہب بنا دیا جائے۔ عیسائی، یہودی اور دوسری غیر مسلم اقوام اس وقت اس تگ ودو میں مصروف ہیں کہ دنیا میں بسنے والے تمام انسانوں کو وہ چاہے جس دین سے بھی تعلق رکھتے ہوں، ان کے دین سے دور کر دیا جائے اور خالص مادیت پرستی کی بنیاد پر ذہنی وفکری نشوونما کر کے انسان کو مذہبی تصورات سے ہی دور کر دیا جائے۔ غیر مسلم قوتوں کی اس روش کا بنیادی سبب ماضی قریب میں مختلف غیر مسلم ادیان سے منسلک لوگوں کا غور وفکر کے بعد تیزی سے اسلام کو قبول کرنا ہے۔ اسلام کے مدمقابل غیر مسلم قوتوں کے بڑے لیکن ریت کی دیوار کی مانند کمزور بلاک کو یہ خوف لاحق ہے کہ اگر کوئی غیر مسلم مادیت پرستانہ ذہن کے بجائے کسی بھی قسم کا خالص مذہبی ذہن رکھتا ہے تو زندگی کے کسی مرحلے میں اس کا شعور اور ضمیر اسے ضرور اسلام پر غور فکر کی دعوت دیتا ہے اور جب اسلام کسی کے شعور پر دستک دے کر اسے غور وفکر پر مجبور کرتا ہے تو یقیناً اسلام کے عالمگیر نظامِ حیات میں یہ تاثیر ہے کہ اس میں غور وفکر کرنے والا اسے قبول کیے بغیر نہیں رہ سکتا۔ جب سے غیر مسلم قوتوں کو یہ خوف لاحق ہوا ہے اس دن سے تمام قوتیں اس بات پر متفق ہیں کہ اپنے دین سے تعلق رکھنے والے انسانوں کو مادہ پرست بنا کر مذہبی سوچ وفکر سے ہی آزاد کر دیا جائے۔ تاکہ ان کی رسائی ''مذہبیت'' کے راستے سے ''اسلامیت'' تک نہ ہو سکے۔ پوری دنیا میں اسلامیت اور لامذہبیت کی یہ کشمکش اس وقت نکتۂ عروج پر ہے۔ اس ایجنڈے کے تحت مسلم معاشرے میں بھی مادیت پرستی اور لامذہبیت کو فروغ دینے کی سرتوڑ کوششیں ہو رہی ہیں۔ موجودہ دور میں میڈیا اور بالخصوص الیکٹرانک میڈیا نے ان کوششوں کو مضبوط سے مضبوط تر کر دیا ہے۔ دنیا میں جاری دیگر معرکوں کی طرح مذکورہ کشمکش میں بھی میڈیا کو بطور ہتھیار استعمال کیا جا رہا ہے۔ جب کوئی چیز بطور جنگی ہتھیار استعمال کی جانے لگے تو اسلام کے فلسفۂ جہاد کے مطابق وہ کتنی ہی مضر اور عام حالات میں غیر شرعی کیوں نہ ہو، اس کا حصول، اس کے استعمال کی صلاحیت اور اور اس کا دشمن کے مقابلے میں استعمال نا صرف جائز وضروری ہوتا ہے بلکہ دفاعی صورتحال میں تو وجوب کا درجہ اختیار کر جاتا ہے۔ عصر حاضر میں مذکورہ فکری معرکے میں میڈیائی ذرائع بالخصوص الیکٹرانک میڈیا کا استعمال وجوب کا درجہ اختیار کر چکا ہے، جبکہ اس مؤقف کی تائید دنیا بھر کے مفتیان کرام کی اکثریت کر چکی ہے۔

محترمی ومکرمی! الیکٹرانک میڈیا کے ذرائع میں انٹرنیٹ کے بنیادی اور اساسی کردار سے کسی کو انکار نہیں ہے۔ انٹرنیٹ اس وقت اسلام دشمن طاقتوں کی سازشوں کا نا صرف سب سے بڑا میدان ہے بلکہ ''اسلامیت'' اور ''لامذہبیت'' کی موجودہ فکری جنگ میں یہ اسلام کے خلاف ''چھاپہ مار جنگ'' یا ''کمانڈو وار'' کا کردار ادا کر رہا ہے۔ انٹرنیٹ کے ذریعے ابلاغِ اسلام اور دفاع اسلام کے لیے پوری استعداد کے ساتھ میدان عمل میں اترنا اسلام پسند طبقات کا بنیادی فریضہ ہے۔ موجودہ دور میں اپنے اس فریضے کی بجا آوری کے لیے اسلام پسند نوجوان طبقے میں بیداری کی لہر خوش آئند ہے۔ اسی سلسلے میں عصرِ حاضر کے تقاضوں کو سمجھنے والے چند نوجوان

دوستوں نے مختلف نوجوان علماء کرام کی زیرِ نگرانی ''ابلاغِ حق'' کے نام سے ایک آن لائن مجلّے کا اجراعمل میں لایا ہے، جس کا دوسرا شمارہ ''ختم نبوت نمبر'' کے عنوان سے انٹرنیٹ کی زینت بننے کو ہے۔ ختم نبوت چونکہ وہ بنیادی نکتہ ہے جو مسلم معاشرے کو مادہ پرست اور لا مذہب بنانے کے راستے میں بڑی اور بنیادی رکاوٹ ہے اسی لیے غیر مسلموں اور اس ایجنڈے کے بنیادی کردار ''قادیانی'' یا ''احمدی'' گروہ کی طرف سے ختمِ نبوت کے خلاف شدید اور منصوبہ بند حملے ہو رہے ہیں۔ مذکورہ کوششوں میں آغا خانی، اسماعیلی، رافضی اور پرویزی گروہ بھی پوری شدومد سے شریک ہیں، جو یقیناً ''اسلامیت'' اور ''لا مذہبیت'' کی اس فکری جنگ میں اسلام کے مدمقابل طاقتوں کے ایجنٹ اور اسلام مخالف سازشوں میں ان کے حصہ دار ہیں۔ لہذا انٹرنیٹ پر ختم نبوت کا شعور بیدار کرنے کے لیے ''ابلاغِ حق'' کی انتظامیہ کا ''ختم نبوت نمبر'' دادِ تحسین کے لائق ہے۔ میں عالمگیر سوچ و فکر کے حامل نوجوانوں کو بالعموم اور اپنے حلقۂ احباب سے وابستہ نوجوانوں کو بالخصوص انٹرنیٹ پر ہونے والی ان کوششوں کا حصہ بننے اور اس میدان میں کام کرنے والے نوجوانوں کا دامے، درمے، سخنے معاون بننے کی بھرپور اپیل کرتا ہوں۔ اللہ تعالی عصرِ حاضر کے تقاضوں کے مطابق خدمتِ اسلام پر مشتمل ہماری مساعیِ جمیلہ کو اپنے دربار میں قبول فرمائے (آمین)

والسلام

سید حسان اکبر گیلانی

صدر تنظیم طلبہ اسلام پاکستان

## ہم نے دیکھی ہیں وہ آنکھیں

ایک صحابیؓ ایمان لائے اور کچھ عرصہ صحبتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں رہنے کے بعد گھر واپس گئے۔ وہاں ان کے کسی عورت کے ساتھ مراسم اور تعلقات تھے۔ وہ عورت ان سے ملنے کے لئے آئی' انہوں نے رخ پھیر لیا۔ وہ کہنے لگی' کیا بات ہوئی؟ وہ بھی وقت تھا جب تم میری محبت میں بے قرار ہو کر گلیوں کے چکر لگاتے تھے' مجھے ایک نظر دیکھنے کے لئے تڑپتے تھے' میری ملاقات کے شوق میں ٹھنڈی آہیں بھرتے تھے۔ جب میں تم سے ملاقات کرتی تھی تو قسمیں کھا کھا کر اپنی محبت کی یقین دہانیاں کرواتے تھے۔ اب میں خود چل کر تمہارے پاس ملنے کے لئے آئی ہوں تو تم نے آنکھیں بند کر لیں۔ وہ فرمانے لگے کہ میں ایک ایسی ہستی کو دیکھ کر آیا ہوں کہ اب میری نگاہیں کسی غیر پر نہیں پڑ سکتیں۔ میں دل کا سودا کر چکا ہوں۔ وہ عورت ضد میں آ کر کہنے لگی' اچھا ایک مرتبہ میری طرف دیکھ تو لو۔ اس صحابیؓ نے فرمایا' اے عورت! چلی جا' ورنہ میں تلوار سے تمہارا سر قلم کر دوں گا۔ سبحان اللہ (ماہنامہ ''محاسن اسلام'' شمارہ 90)

# آپ بھی پوچھیے!!!

(یہ صفحہ آپ کے سوالات کے جوابات کے لئے مخصوص ہے۔کمپیوٹر اور انٹرنیٹ کے متعلق اپنے سوالات ہمیں لکھ بھیجئے، ہمارے ماہرین کی ٹیم آپ کے سوالات کا تسلی بخش جواب دینے کی کوشش کرے گی۔ مگر بے پناہ میلز کی وجہ سے آپ کو اپنی باری کا انتظار کرنا پڑے گا۔ہماری ای میل نوٹ کرلیں: ablaghehaq@gmail.com)

**بہترین پاس ورڈ (Password) دینے کا طریقہ:**

کوئی بھی ہیکر پاس ورڈ کیسے ہیک کرلیتا ہے۔اور اپنے پاسورڈ کو ہیک ہونے سے کیسے بچایا جاسکتا ہے؟ امید ہے تفصیلی جواب دیکر ممنون فرمائیں گے۔

(سلیمان مقصود، اسلام آباد)

جواب: آپ نے بہت اچھا سوال پوچھا ہے۔عموماً ہیکرز پاس ورڈ توڑنے کیلئے مختلف سافٹ ویئرز استعمال کرتے ہیں۔جن میں سے بعض 10 سیکنڈ میں پاسورڈ توڑنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ جو بھی پاس ورڈ استعمال کررہے ہوتے ہیں وہ عمومی لفظوں پر مشتمل ہوتے ہیں۔ مثلاً آپ اکثر اپنی عرفیت، کسی مشہور شخصیت یا کسی مشہور شے کے نام پر پاس ورڈ درج کرتے ہیں ۔یہ الفاظ عام ڈکشنری میں موجود ہوتے ہیں۔ یہ ہوتا یہ ہے کہ یہ سافٹ ویئرز اپنی ڈکشنری فائل استعمال کرتے ہیں۔جس میں معیاری ڈکشنری میں موجود تمام الفاظ موجود ہوتے ہیں ۔ ایک بہترین پاس ورڈ بنانے کے لئے آپ کو چاہیے کہ ایسے الفاظ استعمال نہ کریں۔ جو ڈکشنری میں پہلے سے موجود ہوں۔ مثلاً کی بورڈ میں اوپر کی جانب موجود حروف کو اعداد کے ساتھ ملا کر اپنا پاس ورڈ بنائیے۔ جیسے:5xte46z۔اس قسم کے پاس ورڈ کو کریک کرنا خاصہ مشکل کام ہے۔اور اگر کوئی شخص کریک کرنا بھی چاہے تو اس پاس ورڈ کو کریک ہونے میں تقریباً 200 سال کا وقت درکار ہوگا۔

Amount of Time to Crack a Password

| Password Length | Lowercase Only | Upper & Lower and Numbers |
|---|---|---|
| 3 | 2 Seconds | 1 minute |
| 4 | 1 minute | 2.5 hour |
| 5 | 20 minutes | 9 days |
| 6 | 8 hours | 2 years |

یہ بات تو حقیقت ہے کہ اس قسم کے پاس ورڈ کو یاد رکھنا ایک مشکل کام ہے۔ مگر یاد رکھئے کہ اسے توڑنا بھی اس سے بھی کئی گنا مشکل ہے۔ پاس ورڈ جتنا طویل ہوگا۔ٹوٹنے میں اتنا ہی زائد وقت لے گا۔ پاس ورڈ کو مضبوط تر کرنے کے لئے اسپیشل کریکٹرز کا بھی استعمال بڑا موزوں ہے۔ مثلاً @@y%$$g2

## ☆☆اہم خبریں۔☆☆

**☆ناصر فاؤنڈیشن کی ویب سائٹ آخری مراحل میں۔**

مجاہدین کے معروف نیٹ ورک ناصر فاؤنڈیشن کی ویب سائٹ تکمیل کے مراحل میں ہے، ناصر فاؤنڈیشن کی ویب ٹیم کا کہنا ہے کہ بہت جلد ویب سائٹ باقاعدہ طور پر منظر عام پر آجائے گی۔ جس میں کمانڈر عبدالجبار، مولانا عبداللہ شاہ مظہر، قاری منصور احمد سمیت دیگر مشہور اکابرین کے بیانات سنے جاسکیں گے۔ اس کے ساتھ ساتھ عالم اسلام کا بے باک ترجمان ''ہفت روزہ غلبہ'' بھی اسی سائٹ سے پڑھا جاسکے گا۔

**☆سرگودھا کی ختم نبوت کانفرنس انٹرنیٹ پر براہ راست پیش کی جائے گی۔**

**☆ابلاغ حق کے پہلے شمارے کی زبردست پذیرائی، ای میلز کا تانتا بندھ گیا۔**

ماہنامہ ابلاغ حق آن لائن کی دنیا بھر میں زبردست پذیرائی۔ پہلے مہینے ہی ویب سائٹ کے وزٹرز کی تعداد ہزاروں رہی۔ لوگوں نے اپنی ای میلز میں ابلاغ کے اجراء پر پوری ٹیم کو مبارکباد پیش کی۔ اور بہت سے لوگوں نے مطالبہ کیا ہے کہ ابلاغ کو پرنٹڈ صورت میں بھی منظر عام پر لایا جائے۔




**☆ایڈیٹر ابلاغ حق ہر ماہ Beyluxe پر خصوصی گفتگو کیا کریں گے۔**

ماہنامہ ابلاغ حق کے ایڈیٹر آیان احمد ہر ماہ Beyluxe messanger کے مشہور گروپ ''نوکر صحابہ دے'' میں خصوصی گفتگو کیا کریں گے۔ وقت اور تاریخ کا تعین بہت جلد کر دیا جائے گا۔

# قرآنی فیصلہ



احمد یار لاہوری

محترم جناب حمزہ عابد صاحب نے ختم نبوت پر کچھ لکھنے کا حکم فرمایا اور میں نے چند سطریں لکھنے کی حامی بھرلی ،لیکن جب قلم اٹھایا تو دماغ نے سوال کیا کہ کس پہلو پر قلم اٹھاؤ گے؟ختم نبوۃ کا دفاع کرنا چاہو گے یا مدعی بن کر ”مرزا لعین“ کے پیچھے لٹھ اٹھا کر بھاگ پڑو گے؟ اگر دفاع میں کچھ لکھنا چاہو تو تمہاری کمزوریٔ اعتقاد پر افسوس، بلکہ تف ہے کہ خالقِ ارض وسماء کے پاکیزہ کلام قران حکیم کے واضح ارشادات اور صادق وامین کے لقب سے رب کی اس دھرتی پر صداقت کی امامت کرنے والے پاک پیغمبر ﷺ کی صادق زبان سے نکلنے والے اعلانات کی موجودگی میں ”قادیان کے کذاب کے بکواسات کو درخورِ اعتناء جانا اور اتنی اہمیت دے ڈالی کہ قران وحدیث سے ختم نبوۃ کا دفاع کرنے چل پڑے؟ ارے! کہاں وہ بلند وارفع کلام الٰہی اور فرمان رسول ﷺ کے موتی اور کہاں وہ پلید وغلیظ زبان جو انگریز کی عطا کردہ ناپاک شراب سے مغلظ رہتی تھی۔ وقعت ہی کیا ہے اس کی بھونک کی کہ اس کو اہمیت دے کر ختم نبوۃ کا دفاع کیا جائے۔ مسلمانی تو یہ ہے کہ ایسی زبان ہی گدّی سے کھینچ لی جائے جو ختم نبوۃ پر کوئی غلط حرف نکالے۔

اگر مدعی بن کر میدان میں آنا چاہتے ہو تو ”کیا پدّی اور کیا پدّی کا شوربا“ جب دنیا کے کذابوں کو قران کے دعویٰ پر یقین نہ آیا اور اعلان نبوۃ پر دجالوں نے کان نہ دھرے تو تمہارا دعویٰ چہ معنی دارد؟ عاشقی تو یہ ہے کہ نئے سرے سے تمہارے دعویٰ کی نوبت ہی نہ آئے، بلکہ جب تو سنے کہ فلاں رُوسیاہ نے قران کا دعویٰ رد کردیا تو اسی وقت سر کا ناتا اس کے وجود سے کٹ جاتا۔

دماغ کے اس سوال کو یہ کہہ کر چپ کر کے سلا دیا کہ ”بڑبولے! تو چپ رَہ، قادیان کا کذاب تو اپنے انجام کو جا پہنچا، ہم اس کی بات کو قابل وقعت نہیں جانتے ،لیکن ان بھولے بھالے مسلمانوں کا کیا کیا جائے جو سادگی اور لاعلمی میں مرزا کے ہیر پھیر میں پھنس کر اپنا ایمان گنوا بیٹھے۔ ان بے چاروں کو راہ راست پر لانے کے لیے سمجھانے کی ضرورت ہے،سو قران وحدیث کو ختم نبوۃ پر گواہ بنانے میں بھلائی ہی بھلائی ہے اور وہ بھی اپنے اکابرین کے فرمودات اور ان کی فہم سلیم کے مطابق دلیل دی جائے کہ ہم اہل سنت اتباع سلف کو ہی اپنے لیے سرمایہ کامرانی سمجھتے ہیں۔

تو سنو! حجت الاسلام فی الارض قاسم العلوم والخیرات حضرت مولانا قاسم نانوتوی نوراللہ مرقدہٗ نے ایک حدیث کی روشنی میں فرمایا ہے کہ:

”دوسرے نبیوں کی نبوۃ حضرت محمد ﷺ کی نبوۃ سے فیضیاب ہے اور آں حضرت ﷺ کی نبوۃ دنیا میں دوسروں کی نبوۃ سے فیض یاب نہیں ہے۔ پس جیسا کہ چاند کی چاندنی سورج سے ہے اور آفتاب کا نور کسی اور نور سے نہیں بلکہ اور کسی سے حصول فیض کا معاملہ ہی ختم ہوگیا، اسی طرح دوسروں کی نبوۃ اور نبی آخر الزمان ﷺ کو سمجھنا چاہیے۔ جب صورت حال یہ ہو تو پھر کسی نبی کا سرور دوعالم ﷺ کے بعد

آنا خود بخود ممنوع ہو جاتا ہے اور باقی نہیں رہتا۔ جس طرح سورج نکلنے کے بعد نورِ شفق کے ختم ہونے تک چاند اور ستاروں کی روشنی کی ضرورت نہیں پڑتی، اسی طرح اس آفتاب نبوۃ محمدی ﷺ کے طلوع ہونے کے بعد قران شریف کے نور رہنے تک کہ آپ کے فیوض میں سے ہے اور نورِ شفق کے مشابہ ہے، دوسروں کی نبوۃ کے نور کی ضرورت نہیں رہتی۔"

(قاسم العلوم مترجم، ص:۵۶)

اور اپنے مکتوب کی تائید میں یہ حدیث بیان فرمائی: عن ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال النبی ﷺ مَامِنَ الْاَنْبِیَاءِ نَبِیٌّ اِلَّا اُعطِیَ مِنَ الْاٰیَاتِ مَامِثْلُہٗ اٰمَنَ عَلَیْہِ الْبَشَرُ وَاِنَّمَا کَانَ الَّذِیْ اُوْتِیْتُہٗ وَحْیًا اَوْحَاہُ اللّٰہُ اِلَیَّ فَاَرْجُوْا اَنْ اَکُوْنَ اَکْثَرَہُمْ تَابِعًا یَوْمَ الْقِیَامَۃِ۔"

(بخاری مع فتح الباری ج۹،ص:۳)

ترجمہ:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو بھی نبی ہوا، اس کو ایسا معجزہ دیا گیا کہ انسان اس پر ایمان لے آئے اور مجھے جو معجزہ دیا گیا وہ تو وحی ہے، جو اللہ تعالیٰ نے میری طرف بھیجی ہے۔ تو میں امید رکھتا ہوں کہ قیامت کے دن میرے پیروکار یعنی میری امت سب سے زیادہ ہوگی۔

یعنی وحی سے مراد قران کریم ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ باقی انبیاء ورسل کے معجزات تو ان کی رحلت کے ساتھ انجام پذیر ہو گئے لیکن رسول اللہ ﷺ کا معجزہ قران کریم جس طرح قیامت تک باقی ہے اسی طرح آپ ﷺ کی رسالت ونبوۃ بھی تا قیامت قائم ودائم ہے اور اس کا نور جب تک قائم ہے، چاند، تاروں اور دنیا کے دیگر چراغوں کی روشنی بلکہ مرزا جیسے اندھے اور کانے وبے نور دیے کی حیثیت ایسی ہی ہے جیسے سورج کی روشنی میں ستاروں کی ہوتی ہے۔ بلکہ چاند تارے تو پھر بھی رات کو تو چمکتے ہیں، مرزا تو خود اندھا اور کانا تھا اس کی روشنی کی کیا حیثیت۔

☆☆☆☆☆

## آیت کریمہ کی فضیلت

حدیث پاک میں آیا ہے کہ جب کوئی آدمی بیمار ہو جائے تو اس کو چاہئے کہ یہ پڑھ لے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اسے آیت کریمہ کہتے ہیں۔ اگر کوئی آدمی اپنی بیماری میں اس کو چالیس مرتبہ پڑھ لے تو اگر صحت ملی تو اللہ تعالیٰ گناہوں سے پاک فرمادیں گے اور اگر اس بیماری میں اس کی موت آگئی تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن شہداء کی قطار میں کھڑا فرمادیں گے۔

## جادو کا روحانی علاج

قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰى ۝ وَاَلْقِ مَا فِیْ یَمِیْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا اِنَّمَا صَنَعُوْا كَیْدُ سٰحِرٍ وَلَا یُفْلِحُ السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰى ۝

اگر آپ کو شک ہے کہ آپ پر جادو کیا گیا ہے، یا علامتیں محسوس ہو رہی ہوں تو جادو کے اثر کو ختم کرنے کے لئے گیارہ دن تک سو دفعہ مذکورہ آیت پڑھ کر اپنے اوپر پھونکیں، یا اور کسی پر شک ہو تو اس پر پڑھ کر پھونکیں، اس عمل کے دوران کوئی دوسرا عمل نہ پڑھیں۔